يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا عَدُوِّي وَعَدُوَّكُمْ أَوْلِيَاءَ

# دوستی اور دشمنی

قرآن وسنت اور علماء امت کی توضیحات کی روشنی میں






تالیف
فضیلۃ الشیخ ابو عمرو عبد الحکیم حسان حفظہ اللہ

ترجمہ و تحقیق
فضیلۃ الشیخ ابو سیاف اعجاز احمد تنویر حفظہ اللہ

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا عَدُوِّي وَعَدُوَّكُمْ أَوْلِيَاءَ

# دوستی اور دشمنی

## قرآن وسنت اور علماء کی توضیحات کی روشنی میں

تالیف:

فضیلۃ الشیخ ابو عمرو عبد الحکیم حسان حفظہ اللہ

تفہیم و تعلیق:

ابو سیاف اعجاز تنویر



مسلم ورلڈ ڈیٹا پروسیسنگ پاکستان
Website: http://www.muwahideen.co.nr
Email: salafi.man@live.com

"اے اہل ایمان! تم اپنا دلی دوست ایمان والوں کے سوا کسی کو نہ بناؤ۔ تم نہیں جانتے کہ وہ دوسرے لوگ (یعنی کافر ومشرک اور منافق) تمہاری تباہی میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھتے، وہ تو چاہتے ہیں کہ تم دکھ میں پڑو۔ ان کی عداوت تو خود ان کی زبانوں سے بھی ظاہر ہو چکی ہے اور جو ان کے سینوں میں پوشیدہ ہے وہ کہیں زیادہ ہے۔ ہم نے تمہارے لیے آیات بیان کر دیں اگر عقل مند ہو (تو غور کرو)"

آیت مذکورہ میں اللہ تعالیٰ نے کافروں سے دوستانہ تعلقات استوار کرنے اور ان کی عزت وتکریم کرنے سے منع کیا ہے۔ اس کے علاوہ اس آیت میں ان کو ذلیل ورسوا کرنے کا حکم دیا ہے۔ مسلمانوں کے وہ معاملات جن میں عزت اور سربلندی اور شرف ووقار کا پہلو موجود ہو۔ ان جیسے باہمی معاملات میں ان کافروں سے کسی قسم کا تعاون لینے سے بھی منع کیا ہے۔

یہی وجہ ہے کہ سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے سیدنا ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی طرف خط روانہ کیا اور انھیں اس بات سے منع کیا کہ وہ لکھائی پڑھائی والے معاملات (یعنی دفتری معاملات) میں کسی مشرک سے کوئی تعاون اور خدمت نہ لیں۔ اس خط میں یہ آیت کریمہ بھی تحریر فرمائی کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

﴿لَا تَتَّخِذُوا بِطَانَةً مِّنْ دُونِكُمْ لَا يَأْلُونَكُمْ خَبَالًا﴾ (آل عمران:3/118)

"تم اپنا دلی دوست ایمان والوں کے سوا کسی اور کو نہ بناؤ، وہ تمہاری تباہی میں کوئی کسر اٹھا نہیں رکھتے۔"

ساتھ یہ بات بھی تحریر فرمائی:

(لَا تَرُدُّوهُمْ إِلَى الْعِزِّ بَعْدَ إِذْ أَذَلَّهُمُ اللهُ)

"جب اللہ تعالیٰ نے ان کو (جہادی کاروائیوں کے ذریعہ شکست وریخت سے ہمکنار کر کے) ذلت ورسوائی سے دوچار کیا ہوا ہے تو اب تم ان کو دوبارہ جادۂ عزت وشرف پر متمکن اور براجمان نہ کرو۔[21]

## بارہویں آیت:

21 احکام القرآن للجصاص:4/293